مکتوب نمبر ۲۶۶ حصہ چہارم دفتر اول جلد ۲ پر فرماتے ہیں:

اسعدکم اللہ سبحانہ خدا تعالیٰ آپ کو سعادت مند کرے، عقلمندوں پر سب سے اول فرض ہے کہ اپنے عقائد کو علماء اہلسنت وجماعت شکر اللہ تعالیٰ سعیہم (جو فرقہ ناجیہ ہے) کے عقائد کے موافق درست کریں۔

مکتوب نمبر ۲۸۶ دفتر اول حصہ پنجم جلد ۲ پر فرماتے ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم جان لے ارشدک اللہ والھمک سواء الصراط ومسالک کے طرق کی جملہ ضروریات میں ایک اعتقاد صحیح ہے جسے علماء اہلسنت وجماعت نے کتاب وسنت و آثار سلف سے استنباط کیا ہے اور کتاب وسنت کو ان معانی پر محمول کرنا جنہیں جمہور علماء اہل حق یعنی اہل سنت وجماعت نے کتاب وسنت سے سمجھا ہے، بھی ضروری ہے۔ اور اگر بالفرض ان معانی مفہومہ کے خلاف کشف والہام سے کوئی چیز ظاہر ہو تو اس کا اعتبار نہ کرنا چاہیئے اور ان سے پناہ پکڑنی چاہیئے۔

مکتوب نمبر ۱۷ حصہ ہشتم دفتر سوم جلد ۳ پر فرماتے ہیں:

شریعت کے دو حصے ہیں اعتقاد اور عمل، اعتقادی حصہ دین کے اصول ہیں اور عملی حصہ دین کے فروع ہیں۔ بدعقیدہ اہل نجات سے نہیں ہے اور عذابِ آخرت سے خلاصی اس کے حق میں متصور نہیں۔۔۔ الخ۔

مکتوب نمبر ۳۱ حصہ ہشتم دفتر سوم جلد ۳ پر فرماتے ہیں:

خبردار! مثالی صورتوں میں ظہور اور خیالی کشف کی بناء پر اہل سنت وجماعت کے مقررہ عقائد کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ اور اپنے خواب وخیال پر مغرور نہ ہوں کہ اس فرقہ ناجیہ کی متابعت کے بغیر نجات متصور نہیں ہے۔ خوش طبعی کو چھوڑ دو، اگر نجات کی آرزو رکھتے ہو تو دل وجان سے ان بزرگوں کی اتباع میں کوشش کرو۔ خبر (دینا) شرط ہے۔۔ الخ۔

مکتوب نمبر ۳۴ حصہ ہشتم دفتر سوم جلد ۳ پر فرماتے ہیں:

وہ نصیحت جو لکھی جاتی ہے سب سے پہلے علماء اہل سنت وجماعت شکر اللہ تعالیٰ سعیہم جو کہ فرقہ ناجیہ ہے، کی رائے کے مطابق عقائد کی درستی ہے۔۔۔ الخ

مذکورہ بالا عبارات سے بخوبی واضح ہو جاتا ہے کہ عقیدہ کی درستگی وصحت کتنی اہمیت کی حامل ہے بلکہ اصل دارومدار بھی صحتِ عقیدہ پر ہی ہے اس کے بغیر نہ اعمال کی وقعت ہے اور نہ ہی سلوک کی کوئی اہمیت ہے بلکہ سراسر دھوکہ، استدراج وگمراہی ہے۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ منھا)

اسی حقیقت کی بنا پر حضرت قیوم زمان مجدد عصر رواں اخندزادہ مبارک علیہ الرحمۃ والرضوان اپنی حیات مبارکہ میں عقیدہ کی درستگی وپختگی پر بہت زور دیتے رہے اور بدمذہبوں سے دلی یا ظاہری تعلق رکھنے اور ان کی تقویت کے لئے کوئی بھی کام کرنے

سے سختی سے ممانعت فرماتے تھے۔ آپ علیہ الرحمہ نے اپنے ایک بھائی، جو کہ بدمذہب تھا، اس کی نماز جنازہ بھی نہیں پڑھی اور نہ ہی اس کی تعزیت قبول فرمائی، یہ سب حضور سرورِ کونین ﷺ کی محبت و غیرت کی وجہ سے کیا اور قرآن کریم کے حکم "قل ان کان أبائکم و ابنائکم" اور حدیث شریف: "من احب للہ و من أبغض للہ و اعطیٰ للہ و منع للہ فقد استکمل الایمان" پر عمل فرمایا۔

آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک دفعہ کسی سالک کے ذریعے مجھ فقیر سے ایک کتاب "اعلاء السنن" جو دیوبندی وہابی کی لکھی ہوئی ہے منگوائی تھی، جب میرا کچھ عرصے بعد آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں جانا ہوا تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا: اس کتاب کو میں نے ایک دفعہ دیکھا تو مجھے اس سے وہابیت کی بو آئی، میں نے دوبارہ اسے نہیں دیکھا۔"

اسی طرح آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بدمذہبوں پر نہایت شدت فرماتے جو وہابیت، معتزلیت، جبریت، پنجپیریت، قادیانیت و دیگر گمراہیوں کا مجموعہ ہوتے۔ اور اشداء علی الکفار کی عملی تفسیر بناتے تھے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پوری زندگی دین متین کی بے لوث و شاندار خدمت فرماتے رہے اور مذہب اہل سنت و جماعت کے عقائد و معمولات پر نہایت پابندی سے قائم رہتے ہوئے اپنے مریدین و متوسلین اور تمام اہل اسلام کو اس کی دعوت دیتے رہے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قلباً، لساناً، حالاً، قالاً، اعتقاداً، عملاً و ذوقاً جہاد فرماتے رہے۔ اب اگر کوئی حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اولادِ صلبی ہو یا معنوی، بدمذہبی کو پسند کرے یا بدمذہبوں کی طرف مائل ہو یا ان کی تائید و تقویت کے لئے کوشاں ہو تو یقیناً وہ حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے طریقے کے خلاف ہو گا اور فرقہ ناجیہ اہلسنت وجماعت کے بھی مخالف ہو گا۔ اور اس سے یقیناً مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی روح ناراض ہو گی، جس کا نتیجہ خسران الدنیا و الاخریٰ ہی ہے۔

(نجانا اللہ من سوء العاقبۃ)

بہت لوگوں کو حضرت مبارک علیہ الرحمہ ناپسند تھے اور وہ لوگ اب آتے ہیں صاحبزادے ملتے اور خوش ہوتے ہیں، تو کیا مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی روح خوش ہو گی؟ اور جو لوگ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے عناد رکھتے تھے، نہ جنازہ کی نماز میں شریک ہوئے نہ فاتحہ کی، تو ان کے پاس جاتے ہیں، کیا یہ درست ہے؟

## عبرت کے لئے ایک واقعہ نقل کرتا ہوں

تفسیر روح البیان جلد ۵ صفحہ ۱۴ پر ہے:

سیدنا شیخ اکبر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ مشہد شریف میں شہر قرطبہ میں مقیم تھا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور سید الانبیاء ﷺ تک تمام انبیاء کرام علیہم السلام کی اصلی صورتیں دکھائیں۔ ان میں سے حضرت

ہود علیہ السلام مجھ سے مخاطب ہوئے اور مجھے انبیاء کرام کے اس اجتماع کا سبب بتایا کہ ہم سب منصور حلاج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سفارش کے لئے حاضر ہوئے ہیں تاکہ حضور خاتم الانبیاء علیہم الصلوۃ والتسلیم اسے معاف فرمادیں، وہ اس لئے کہ انہوں نے حضور ﷺ کی حیاتِ دنیویہ کے بارے میں لب کشائی کی تھی، اس نے کہا تھا کہ نبی پاک ﷺ نے اپنے عظیم جاہ و جلال کے باوجود ہمت میں کمی کی (العیاذ باللہ) وہ اس طرح کہ جب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو **وَ لَسَوْفَ یُعْطِیکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی﴿الضحیٰ ۵﴾** فرما کر شفاعت کے بارے میں مختار کل بنایا تو پھر آپ ﷺ نے کم ہمتی کی بناء پر صرف شفاعتی لاہل اکبائر من امتی کیوں فرمایا؟ آپ ﷺ کو چاہیئے تھا کہ فرماتے شفاعتی لکل کافر و مؤمن اس کے یوں کہنے پر حضور نبی کریم ﷺ سخت ناراض ہوئے اور اسے زیارت سے مشرف فرمایا اور فرمایا اے منصور! تو کون ہے جو میری شفاعت کا انکار کرتا ہے؟ عرض کی حضور! میں نے تو اپنی بساط کے مطابق ایسے ہی کہا اب آپ مجھے سمجھائیں۔ حضور تاجدار کائنات ﷺ نے فرمایا کیا تو نے حدیث قدسی سنی تھی جسے میں نے اللہ تعالیٰ سے حکایتاً بیان کیا کہ اذا احببت عبداً کنت لہ سمعاً وبصراً ولساناً ویداً حلاج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے عرض کیا کہ میں نے یہ حدیث سنی اور پڑھی تھی، آپ ﷺ نے فرمایا کیا تجھے معلوم نہیں کہ میں اللہ کا محبوب ہوں؟ اس نے عرض کی بے شک آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے محبوب ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جب میں اللہ کا محبوب ہوں تو میری زبان کا کہا ہوا گفتہ حق ہے، اس صورت میں شافع اور مشفوع الیہ کا فرق خود بتایئے۔ بلکہ اس قاعدے کی رو سے میرا وجود اس کی ذات میں گم (چھپ) گیا۔ پھر اے منصور! میرا کیا قصور؟ حلاج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے عرض کی حضور میں اپنی غلطی کا کفارہ بھی پیش کرنے کے لئے تیار ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اس کا کفارہ تیری جان ہے اسے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش کردے اور خود کو میری شفاعت کی تلوار سے قتل کردے۔ اس کے بعد وہی ہوا جو منصور کے بارے میں مشہور ہے۔ اس کے بعد حضرت ہود علیہ السلام نے شیخ اکبر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے فرمایا کہ جب سے منصور دنیا سے رخصت ہوا ہے، سرکار دوعالم ﷺ کے دیدار پر انوار سے محجوب ہے اور آج ہم اس کی سفارش کے لئے آئے ہیں۔

فقیر (حقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) کہتا ہے کہ اس حکایت سے دو فائدے حاصل ہوئے:

(۱) اس سے حضرت منصور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عظمت کا پتہ چلتا ہے کہ اتنے عظیم الشان انبیاء کرام علیہم السلام اس کی سفارش کے لئے تشریف لائے۔

اور

(۲) حضرت منصور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بغداد میں ۳۰۹ھ میں سولی پر جاں بہ حق تعالیٰ ہوئے، جب کہ حضرت شیخ اکبر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۶۳۸ھ میں وصال فرمایا، یعنی حضرت منصور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ درمیان میں ۳۲۹ سال کے وقفہ حضور نبی کریم

ﷺ کی زیارت باسعادت سے محروم رہے۔(واللہ اعلم)حضرت منصور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ایک علمی نکتے کی وجہ سے یہ سزا ملی اسی لئے ہر مقرب حق پر لازم ہے کہ وہ نبوت کا پاسِ ادب کرے۔

آپ غور کریں کہ جب منصور حلاج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیسے ولی کامل کو ایک علمی غلط فہمی سے اتنی سخت سزا ملی تو ان لوگوں کا کیا حال ہوگا جو آپ ﷺ کی شریعت کی توہین کریں اور آپ ﷺ کی ذاتِ مبارکہ پر رقیق حملے کریں، آپ ﷺ کی صفاتِ پر انوار پر ہرزہ سرائی کریں، آپ ﷺ کی طرف نقص و عیب منسوب کریں، قرآن کریم کی آیات میں غلط تاویلات کریں، اپنے نفس کی خواہشات کے مطابق تراجم کریں، شرعی امور کو اپنے فاسد خیالات و اوہام کے مطابق ڈھالنے کی ناکام کوشش کریں، بدمذہبوں کی تائید اور تقویت کریں، گمراہوں کی طرف مائل ہوں اور اہل سنت و جماعت کی مداہنت کی کوشش کریں وغیرہا، ایسے لوگ کالانعام ہیں اور اپنے فاسد عقائد کی وجہ سے عاق ہیں، کیونکہ بدعقیدگی اللہ جل جلالہ کی، اس کے حبیب ﷺ کی، اور مرشد کامل کی سب سے بڑی نافرمانی ہے۔

ظہیریہ میں ہے کہ عاق کے پیچھے نماز جائز نہیں ہے اور عاق کی توبہ قبول نہیں ہوتی۔عاق میں تین حروف ہیں: عین، عیب پر دلالت کرتا ہے، الف، اہانت پر دلالت کرتا ہے اور قاف، قہر پر دلالت کرتا ہے۔ یہ تینوں عقوق کے اسباب ہیں (اللہ ہمیں محفوظ فرمائے، آمین)

درر الفرائد میں ہے:

**قال النبی ﷺ من استخف استاذہ ابتلاہ اللہ تعالیٰ بثلاثۃ بلاء اولہ نسی منہ العلم و الثانی قلّ رزقہ و الثالث یخرج من الدنیا کافراً۔**

یعنی جس نے استاذ (و شیخ) کی توہین کی اس کو اللہ تعالیٰ تین مصیبتوں میں مبتلا فرماتا ہے:

(۱) اس کو علم بھول جائے گا (۲) رزق میں کمی ہوگی، اور (۳) دنیا سے کافر جائے گا۔(**العیاذ باللہ تعالیٰ**)

یہ سزائیں اس کے لئے جو استاذ و شیخ کی توہین کرے، تو جو شخص بدعقیدہ ہو جائے یا اس کی تائید کرے تو یہ بدرجہ اولیٰ توہینِ استاذ و شیخ ہے بلکہ شناعت میں اس سے بڑھ کر ہے تو اس کی سزا اس سے بھی زیادہ ہوگی۔عاق کا شرعی حکم یہ ہے کہ اس کی بیوی اس پر طلاق ہے، اس کا ذبیحہ حرام اس کی جانی و مالی عبادت قبول نہیں۔وہ لازم الاہانت ہے کیونکہ یہ فاسق ہے اور فاسقِ معلن کی اہانت واجب ہے اور اس کی تعظیم نہ کی جائے کیونکہ اس کی تعظیم میں دین کی اہانت ہے اور اس کی اہانت میں دین کی تعظیم ہے اور دین کی تعظیم افضل و اولیٰ اور لازم ہے۔اور بدقیدگی کی وجہ سے فاسق فی العقیدہ ہے جو کفر ہے تو اگر اسلامی حکومت ہے تو وہ عاق واجب القتل ہے۔

وقال صاحب الصوات علیہ البرکات اذا کان الاستاذ مخالف للشرع (فی العقیدۃ والعمل) فیبول التلمیذ علی رأسہٖ (لأن لا طاعۃ للمخلوق فی معصیۃ الخالق) فکیف لا یبول علی الوالد (صلباً کان أو معنویاً) للمخالف للشرع (لانہ اقل حقا من والدہٖ جسما أو روحا)۔

صاحبِ صوات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کہا ہے کہ جب استاذ و شیخ شریعت کی مخالفت کرے (تویمًا یا قصدًا) چاہے عقیدے میں ہو یا عمل میں تو شاگرد (مرید) اس کے سر پر پیشاب کرے (یعنی اس کی اتباع نہ کرے بلکہ اس کی اہانت کرے) کیونکہ خالق کی نافرمانی کے کام میں (کسی) مخلوق کی اطاعت لازم نہیں (والدین ہوں یا استاذ و شیخ) تو استاذ و شیخ کی اولاد صلبی ہو یا معنوی وہ خلاف شرع ہو (عقیدتا یا عملا) تو اس پر پیشاب کیوں نہ کرے (کیونکہ وہ تو اپنے والد صلبی و معنوی سے حق کے اعتبار سے کمتر ہے) فافهم۔

حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مکتوب ۸۴، ۸۵ پر فرمایا: بدعتی استاذ اور شیخ کے عیوب بیان کرنا لازم ہے تاکہ علم مسلمان ان سے بچ سکیں۔

وان الانکار والاعتراض علی افعالہ واقوالہ واحوالہ وحرکاتہ وسکناتہ (اذا ما کانت خلاف الشرع) ارتداد عن الطریقۃ وکفر بمعنی الانکار وستدراج وحرمان وعن فیوضات المرشد۔

یعنی "اور مرشد (کامل مکمل) کے افعال، اقوال، احوال، حرکات وسکنات (جب کہ خلاف شرع نہ ہوں) کا انکار کرنا اور ان پر اعتراض کرنا یہ طریقت کا ارتداد ہے اور انکار واستدراج ہے اور مرشد (کامل مکمل) کے فیوضات سے محرومی کا سبب ہے"۔

(نعوذ باللہ من ھذا البلاء العظیم)

واذا کان العاق والمرتد عن الطریقۃ فاسقا فلا یبقی ولیاً۔

یعنی جب عاق اور طریقت کا مرتد فاسق ہو گیا تو وہ ولی بھی نہ رہا۔

والخلاف عن المرشد (الکامل المکمل اذا کان موافقا للشرع) حسران کما فعل الاولاد الاسخف (صلبیا کان أو معنویاً) واتباعھم فی کثیر من الاحکام کما لا یخفی علی المنصف۔

اور مرشد (کامل مکمل جو موافق شرع ہو) کی مخالف ہلاکت و نقصان ہے جیسا کہ بعض نافرمان اولادِ صلبی و معنوی اور ان کے پیروکاروں نے کئی احکام میں مخالفت کی ہے جیسا کہ منصف شخص پر مخفی نہیں۔

حضرت مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دور پر انوار میں سالکین کو خلافت نامے (ارشاد خط) دیئے جاتے تھے اور ان پر شکرانہ بھی لیا جاتا تھا۔ مگر اب مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے بعد اس شکرانے کو حرام کہا جاتا ہے۔ تو کیا حضرت مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایک حرام کام کرتے تھے؟ العیاذ باللہ! یا حرام پیسے سے اپنے مریدین و اولاد کو کھلاتے تھے؟

العیاذ باللہ! آج جو لوگ اسے حرام کہہ رہے ہیں انہوں نے حضرت مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے سامنے یہ سوال کیوں نہیں اٹھایا اور آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کیوں نہ پوچھا کہ یہ ارشاد خط پر شکرانہ لینا حرام ہے یا حلال؟ جب آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دور میں جائز تھا تو اب بھی جائز ہے، تو اس کی مخالفت کرنا اور حرام قرار دینا یقیناً حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مخالفت ہے اور اپنی مرضی سے بلا دلیل حلال کو حرام قرار دینا جو سراسر گمراہی ہے۔ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دور میں ارشاد خط پر شکرانہ لیا جاتا تھا۔ اب اسے حرام کہا جاتا ہے تو یہ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر اعتراض ہے اور وہ اولاد یا خلفاء جو مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اقوال و افعال کے مخالف ہوں ، ان سے ہمارا کوئی تعلق نہیں۔

ہمارے ہاں یہ بھی خیال کیا جاتا ہے کہ سارا حق مرید پر پیر کا ہے چاہے پیر کامل ہو یا ناقص ہو۔ حالانکہ شرعی احکام عموماً دو طرفہ ہیں، حقوق کے ساتھ فرائض اور فرائض کے ساتھ حقوق بھی ہوتے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے کہ ایک دوسرے کی دعوت کرو، تحائف دو، تا کہ محبت زیادہ ہو، مگر ہمارے یہاں توٹریفک یکطرفہ چلنے لگی ہے، مرید صرف دیتا ہے اور پیر فقط لیتا ہے۔ مرید اگر پیر کے پاس خانقاہ پر حاضر ہو تب بھی مرید ہی نذرانہ پیش کرے اور اگر پیر صاحب کبھی مرید کے غریب خانے پر تشریف لے جائیں تب بھی بے چارہ مرید ہی ڈبل نذرانہ پیش کرے اور اکثر پیران عظام کے نزدیک مریدین کے مدارج قرب کا معیار بھی مقدار نذرانہ ہوتی ہے نہ کہ علم، زہد و تقویٰ اور اخلاص وللٰہیت۔ بلکہ بعض حضرات کو کم نذرانہ دینے پر سیخ پا ہو کر وہ پیسے ہی پھینک دیتے ہیں۔ اور مرید کو شرمندہ کرتے ہیں کہ اتنے کم پیسے دیئے حالانکہ وہ مرید اپنے اخلاص کے ساتھ حسبِ توفیق نذرانہ دیتا ہے جب کہ ہم حضرت قیوم زمان مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زندگی میں دیکھ چکے ہیں کہ جو مرید بھی اپنے خلوص کے ساتھ جتنا بھی ہدیہ پیش کرتا آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بخوشی قبول فرماتے اور اس مرید کو کسی نہ کسی صورت اس نیکی کا بدلہ اچھے احسان کے ساتھ عطا بھی فرماتے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی جیب خاص سے کئی مریدین کو قرضے عنایت فرمائے، کسی کو حاجت مند دیکھتے تو اس کی حاجت کو بھی پوری فرماتے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے عطیات سے کئی مساجد تعمیر فرمائیں مدارس ونادار علماء کو بھی اپنے مال سے نوازتے رہتے، اور روحانی و عملی فیض کے دریا تو ہر وقت بہتا رہتا اور مریدین و محبین اپنی اپنی استعداد کے مطابق اس سے اپنے کاسۂ دل کو بھرتے رہتے۔ (ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء)

حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک قرب کا معیار دولت ونذرانہ ہرگز نہ تھے بلکہ صحتِ عقیدہ، تقویٰ، علم (دینی) اور اخلاص و محبت و ادب معیار تھے۔ جس مرید کے اندر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ یہ اوصاف پاتے اسے اپنے قرب و محبت سے نوازتے اور مقاماتِ عالیہ پر توجہات سے فائز فرماتے۔ ہم حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اولادِ صلبی و معنوی ہیں، ہمیں

چاہیئے کہ ہم اپنے آپ پر غور کریں اور اپنے اعتقاد و عمل و اخلاص پر نظر ثانی کریں کہ آیا ہم حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے طریقے کے خلاف جارہے ہیں یا ان کے مطابق، اور جہاں کمی نظر آئے وہاں اپنی اصلاح کریں۔

اور لوگوں کو چاہیئے کہ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے جانشین کا خیال رکھیں، ان کا ادب ایسا کریں جیسا کہ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی حیات میں ہوتا تھا، ہر کام ان سے پوچھ کر کریں۔ اور آپس میں محبت کا برتاؤ رکھیں۔ اور عرس مبارک پر ایسے علماء کو دعوت خطاب دیں جن کا عقیدہ ٹھیک ہو اور معمولاتِ اہلسنت و جماعت پر اعتراض نہ کرتے ہوں۔

تزکیۂ نفس اور اصلاح باطن اور شرعی احکام پر خلوص سے عمل کرنے میں عورتوں کو بھی بیعت کی ضرورت ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے بھی عورتوں سے بیعت لی ہے مگر صرف زبان سے۔

علامہ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تفسیر روح البیان میں لکھا ہے:

**ان النساء اجتمعن عند النبي عليه السلام وطلبن ان يعاهدهن باليد فقال لا تمس يدی يد المرأة ولكن قولی لامرأة واحدة كقولی لمائة امرأة فبايعهن بالكلام ثم طلبن منه البركة فوضع يده الشريفة في الماء و دفعه إليهن فوضعن أيديهن فيه كذا ذكره الشيخ عبد العزيز الديرينی الروضة الانيفة وكذا فی ترجمة الفتوحات حيث قال ورسول عليه السلام وفات كرد ودست او بهيچ زن نامحرم نرسيد وبازنان مبايعه بسخن می كرد وقول او بايک زن چنان بود كه باهمه انتهى۔**

یعنی بے شک عورتیں رسول اکرم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئیں اور انہوں نے عرض کی کہ ہم سے بیعت ہاتھ سے لیں، پس آپ ﷺ نے فرمایا کہ میرے ہاتھ نے کسی غیر عورت کو نہیں چھوا، البتہ میرا زبانی قول ایک عورت کے لئے ایسا ہے جیسا کہ سو عورتوں کے لئے پھر ان عورتوں نے آپ ﷺ سے برکت طلب کی تو آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ مبارک پانی میں ڈال کر وہ پانی ان عورتوں کو دے دیا، چنانچہ انہوں نے بھی اپنے ہاتھ اس پانی میں ڈال کر برکت حاصل کرلی جیسا کہ شیخ عبد العزیز دیرینی نے روضۃ الدنیقہ میں ذکر کیا اور فتوحات کے ترجمہ میں بھی ایسا ہی درج ہے کہ نبی کریم ﷺ نے تادمِ وصال اپنا ہاتھ مبارک کسی غیر عورت کے ہاتھ سے مس نہیں کیا اور آپ ﷺ نے عورتوں سے بیعت زبانی لی اور آپ ﷺ کا فرمان سو عورتوں اور ایک عورت کے لئے برابر تھا۔[1]

[1] (روح البیان جلد ۴ صفحہ ۱۶ مطبوعہ مصر)

علامہ حقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مزید فرماتے ہیں:

وفي الاحياء ويجب منع النساء من حضور المساجد للصلاة ولمجالس الذكر إذا خيفت الفتنة إذ منعتهن عائشة رضى الله عنها فقيل لها ان رسول الله ما منعهن من الجماعات فقالت لو علم رسول الله ما أحدثن بعده لمنعتهن انتهى فحضورهن مجالس الوعظ والذكر من غير حائل يمنع من النظر إذا كان محظورا منكرا فكيف مس أيديهن كما في مشيخة هذا الزمان ومبتدعته وربما يمسون المسک لاجل النساء اللاتي يحضرن مجالسهم ويبايعنهم كما سمعناه من الثقات والعياذ بالله تعالى۔

یعنی اور احیاء العلوم میں ہے کہ عورتوں کو مسجدوں اور ذکر کی مجلسوں میں حاضر ہونے سے روکنا اور منع کرنا واجب ہے جب کہ فتنہ (فحاشی) کا خوف ہو۔ جب ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے عورتوں کو مساجد میں آنے سے روکا تو ان کی خدمت میں عرض کی گئی کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے تو انہیں مساجد میں آنے سے نہیں روکا تھا، پھر آپ کیوں روکتی ہیں تو آپ نے فرمایا کہ اگر رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم اس طرف توجہ فرماتے کہ ان کے بعد ان عورتوں نے کیا کیا بدعتیں نکالنا تھیں تو آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم بھی منع فرمادیتے۔ لہٰذا عورتوں کا بغیر حجاب اور بغیر ایسی دیوار یا پردے کے کہ جہاں ان پر مردوں کی نظر نہ پڑے ذکر ووعظ کی محفل میں آنا ممنوع ہے۔ تو پھر ان کے ہاتھ چھونا کس قدر خطرناک (ناجائز) ہوگا جیسا کہ ہمارے زمانے کے (جعلی پیر اور متصوفہ ومبتدعہ) کرتے ہیں۔ ان میں تو کوئی شہوت پرست ایسے بھی ہیں جو تیز قسم کی خوشبو عطر (اور میک اپ وغیرہ بھی) اس لئے استعمال کرتے ہیں کہ ان کی مجالس میں آنے والی عورتیں ان کی طرف راغب ہوں اور ان کی مرید بنیں۔ باوثوق ذرائع سے ان کی یہ مکاریاں وعیاریاں ہم تک پہنچی ہیں"۔[1]

یاد رہے کہ استاذ وپیر کے لئے عورتوں سے بلا حجاب میل جول، یا مخلوط محفلیں کرنا یا بے پردہ یا تنہا ملنا یا محفل کرانا یا انگلی رکھ کر لطائف پر سبق دینا سب کام ناجائز ہیں۔ یہ بھی باوثوق ذرائع سے دیکھنے وسننے میں آیا ہے کہ عورتوں کے ساتھ خوش گپیاں لگانا، ان کے ساتھ سفر کرنا یا آج کل لفٹ میں ان کے ساتھ اکیلے جانا، بلا پردہ ان کو ہدایات دیتے رہنا اور ان عورتوں کا ان پیر سے بلا تکلف گپ شپ لگانا، ہنس ہنس کر باتیں کرنا وغیرہ یہ تمام امور شنیع وقبیح ہیں۔ دیکھا وسنا گیا ہے کہ یہ عورتیں اپنے شوہروں کے ساتھ تو ہنستی نہیں نہ پیار محبت سے گفتگو کرتی ہیں مگر ان پیروں (یا پیر کہلانے والوں) کے ساتھ مزے سے گفتگو کرتی نظر آتی ہیں حالانکہ عورت پر اللہ تعالیٰ اور حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے بعد سب سے زیادہ حق شوہر کا ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ اگر میں اللہ کے سوا کسی اور کے لئے سجدہ کا حکم دیتا تو بیوی کو حکم دیتا کہ وہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔ مگر نہ ان پیروں کو اور نہ ہی مریدنیوں کو خیال آتا ہے کہ ان کی یہ حرکات کتنی خلافِ شرع ہیں اور طریقت کے لئے بھی زہر قاتل ہیں۔

[1] (روح البیان جلد ۴ صفحہ ۱۶ مطبوعہ مصر)

حضرت مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ان معاملات میں بھی بہت زیادہ شریعت کی پابندی فرمانے والے تھے، آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ان غیر شرعی حرکات کے سخت مخالف تھے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جب کبھی مرید عورتوں کی محفل میں جو ان کے گھر آتی تھیں، تنہا محفل نہیں کرواتے بلکہ اپنی ازواج، بیٹیوں اور بہوؤں کے ساتھ محفل میں جلوہ گر ہوتے تھے۔ اور خواتین بھی باپردہ رہتی تھیں۔ اب حضرت مبارک صاحب کی بعض صلبی و معنوی اولاد نے حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے طریقے کے خلاف کام کرنے شروع کر دیئے ہیں، آئے دن ایسے واقعات کی اطلاع ملتی رہتی ہے جو یقیناً شریعت و سلسلے کی بدنامی و مخالفت کا باعث بنتی ہیں۔ خدارا حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے سلسلے سے جڑے ہوئے تمام لوگوں پر لازم ہے کہ وہ ان غیر شرعی حرکات سے اجتناب کریں اور دوسروں کو بھی بچنے کی تاکید کرتے رہیں اور حضرت مبارک علیہ الرحمہ کی روح مبارکہ کو اذیت نہ پہنچائیں۔ ورنہ ہلاکت و خسارہ کے سوا کچھ نہ ملے گا۔ حضرت مبارک علیہ الرحمہ کی اولادِ صلبی و معنوی پر لازم ہے کہ وہ حضرت قیوم زمان مجدد عصر رواں اخندزادہ سیف الرحمن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (جو جمع البحرین شخصیت ہیں ایسی ہستی جو صدیوں بعد طلوع فرماتی ہیں اور اندھیرے کو اجالے سے بدل دیتی ہیں) پر خلوصِ دل سے استقامت کے ساتھ قائم رہیں۔ اور اپنے اس والدِ حقیقی و معنوی کی اطاعت میں ہی ہماری بھلائی ہے۔ کیونکہ نیک و پرہیز گار آباء کی پیروی کرنا پسندیدہ عمل اور درجات کی بلندی کا سبب ہے۔

جیسا کہ قرآن کریم کا ارشاد ہے:

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُم بِإِيمَانٍ أَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَمَا أَلَتْنَاهُم مِّنْ عَمَلِهِم مِّن شَيْءٍ (طور ۲۱)

مؤمنین آباو اجداد کی اتباع کرنے والوں کی تعریف اللہ تعالیٰ نے فرمائی:

اِذْ حَضَرَ يَعْقُوبَ الْمَوْتُ اِذْ قَالَ لِبَنِيهِ مَا تَعْبُدُونَ مِن بَعْدِي قَالُوا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًاۚ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُونَ (البقرۃ ۱۳۳)

جب یعقوب کو موت آئی جبکہ اس نے اپنے بیٹوں سے فرمایا میرے بعد کس کی پوجا کروگے بولے ہم پوجیں گے اسے جو خدا ہے آپ کا اور آپ کے آبا ابراہیم و اسمٰعیل و اسحاق کا ایک خدا اور ہم اس کے حضور گردن رکھے ہیں۔

إِنِّي تَرَكْتُ مِلَّةَ قَوْمٍ لاَّ يُؤْمِنُونَ بِاللّهِ وَهُم بِالآخِرَةِ هُمْ كَافِرُونَ (یوسف ۳۷)

اس آیت کے تحت روح المعانی میں ہے:

كأنه قال: إنما فزت بما فزت بسبب أني لم أتبع ملة قوم كفروا بالمبدأ والمعاد واتبعت ملة آبائي الكرام المؤمنين بذلك۔

یعنی گویا کہ انہوں نے کہا: بے شک میں کامیاب ہوا اس وجہ سے کہ میں نے ابتداء اور انتہاء میں ملتِ کفریہ کی اتباع نہیں کی بلکہ میں نے اپنے مؤمن آباء کرام کی اتباع کی۔(اس لئے کامیاب ہوا)۔[1]

وَ ذَرِ الَّذِینَ اتَّخَذُوا دِینَهُمْ لَعِبًا وَ لَهْوًا وَ غَرَّتْهُمُ الْحَیَاةُ الدُّنْیَا (الأنعام ۷۰)

اور چھوڑ دو ان لوگوں کو جنہوں نے اپنے دین کو کھیل کود بنالیا ہے اور انہیں دنیا کی زندگی نے دھوکہ میں ڈال دیا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

یعنی الیهود و النصاری و مشرک العرب اتخذوا دین آبائهم المؤمنین (لعباً) ضحکة و (لهواً) استحزاء۔

یعنی یہود و نصاریٰ اور عرب کے مشرکین نے اپنے مؤمنین آباء و اجداد کے دین کو کھیل، ہنسی اور مذاق بنالیا تھا۔

پتہ چلا کہ مؤمنین آباء و اجداد کا وہ طریقہ جس کی قرآن و حدیث میں ممانعت نہ ہو، اس کو غلط کہنا اور مذاق اڑانا یہود و نصاریٰ و مشرکین کا طریقہ ہے، نہ کہ مسلمانوں کا شیوہ! اور یہ بات بھی ہے کہ جس شخص کے والد (صلبی یا روحانی) کا عقلمند ہونا اور ہدایت پر ہونا اجمالاً بھی ثابت ہو جائے تو اس کی اتباع جائز ہے اور مشائخ کی اتباع کرنے کی ایک اصل یہ بھی ہے۔ اور حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیسی شخصیت جو جامع الشریعت والطریقت والحقیقت ہوں، ان کی پیروی تو کمالِ محبت کے ساتھ بلا چون وچرا کرنی چاہیئے کیونکہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کامل وارث النبی ﷺ ہیں اور مقامِ محبوبیت و محفوظیت پر فائز ہیں۔

سبحان اللہ و بحمدہ سبحان اللہ العظیم۔ الحمد للہ علی ذالک۔

اللھم ارزقنا من فیوضاتہ و برکاتہ حظا وافرا بفضلک و منک و بحرمة حبیبک ﷺ۔

## مؤمن آباء و اجداد کی مخالفت کرنے والوں کے لئے وعید شدیدہ آئی ہے

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَ مَنْ یُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدَی وَ یَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیلِ الْمُؤْمِنِینَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّی وَ نُصْلِهِ جَهَنَّمَ وَ سَاءَتْ مَصِیرًا (النساء ۱۱۵)

تفسیر کبیر میں ہے:

تفسیر الاستدلال ان اتباع غیر سبیل المؤمنین حرام فوجب ان یکون اتباع سبیل المؤمنین واجبا۔

یعنی غیر مؤمنین کے راستے کی اتباع ناجائز (حرام) ہے تو مؤمنین کے راستے کی اتباع کرنا واجب ہوا۔[2]

فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ (الأعراف ۱۶۹)

---

[1] (روح المعانی، ج۴ پ۱۲ ص۲۴۲)

[2] (تفسیر کبیر ج۱۲ ص۴۳)

تو ان کے بعد ان کے پیچھے برے خلیفہ آئے۔

خلف بسکون اللام اکثر برے خلیفہ کے لئے استعمال ہوا ہے جو اپنے گزرے ہوئے بڑوں کے (صحیح عمل کے) خلاف برائیوں میں مبتلا ہوں۔

حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بہت سے لوگوں کو ناپسند کرتے تھے اور ان سے ملنا پسند نہیں فرماتے تھے۔ حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ "من احب للہ و من ابغض للہ" کے مصداق تھے، وہ اپنی ذات کے لئے کسی سے بغض نہ رکھتے تھے بلکہ اللہ تعالیٰ کے لئے، اس کے رسول ﷺ کے لئے اور دین کے لئے محبت اور بغض رکھتے تھے، تو جن لوگوں کو حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ناپسند کرتے تھے وہ دین کے لئے کرتے تھے۔ وہ لوگ بھی اب دربار میں آنے لگے ہیں اور بعض اولاد صلبی و معنوی ان سے ملتے ہیں اور خوش ہوتے ہیں۔ اور بعض ایسے لوگ بھی ہیں جو مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے عناد رکھتے تھے اور وہ لوگ حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی بیمار پرسی کے لئے، یا جنازے و تدفین کے لئے بھی نہ آئے، حتیٰ کہ تعزیت و فاتحہ بھی نہیں کی، ایسے لوگوں سے اولادِ صلبی و معنوی ملاقاتیں کریں، ان کی تعظیم کریں تو کیا والد صلبی و معنوی کی روح کو تکلیف نہ ہوگی؟ کیا یہ اولاد صلبی و معنوی کے لئے درست ہے؟ تو کیسے یہ اولاد صلبی و معنوی کہلاتے ہیں؟ یہ یقیناً مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مخالفت ہے! کیا ان اولادِ صلبی و معنوی کے نزدیک مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ غلط تھے؟ یا جن کو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ناپسند فرماتے تھے وہ غلط تھے؟ یہ فیصلہ آپ خود کرلیں! اور فرمانِ مولانا ہاشم سمنگانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بھی آپ کے سامنے رہنا چاہیئے جو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اخندزادہ مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حق میں کہا: "مقبولہ مقبولی، مردودہ مردودی"۔

حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عرس پر بعض ایسے علماء (جو عقائد میں لاپرواہی کا شکار ہیں، بلکہ بدمذہبوں کی طرف میلان رکھتے ہوئے ان کے طرز عمل کو اپنانے کی کوشش کرتے ہیں اور ان کی تقویت کے لئے کوشاں ہیں) کو خطابات کی دعوت دی جاتی ہے تو کسی طرح بھی مناسب نہیں بلکہ ان سے اجتناب ضروری ہے۔ کیونکہ حدیث شریف میں ہے: شرار الناس شرار العلماء اسی لئے علماء سوء کا شر بھی سخت و متعدی ہوتا ہے۔ اور ایسے علماء سوء سے کنارہ کشی اختیار کرنا لازم ہے ان سے نرمی کرنے سے بہت نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔

علامہ حقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

ومن سنة السلف الصالحين الانقطاع عن مجالس اهل اللغو واللهو والمجانبة عن اتباع اهل الهوى والبدع وروى ان ابن المبارک رؤى في المنام فقيل له ما فعل ربک بک فقال عاتبني وأوقفني ثلاثين سنة بسبب انى نظرت باللطف يوما الى مبتدع فقال انک لم تعاد عدوى في الدين فكيف حال القاعد بعد الذكرى مع القوم الظالمين۔

ترجمہ: علامہ حقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ سلف صالحین کی سنتوں میں سے یہ بھی ہے کہ وہ اہل لہو و لعب سے دور رہتے اور اہل ہوا و بدع کی پیروی سے سختی سے اجتناب کرتے تھے۔ حکایت کی گئی کہ حضرت عبد اللہ ابن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (جو رئیس المحدثین گذرے ہیں) کو خواب میں دیکھا گیا تو ان سے پوچھا گیا تمہارے رب نے تمہارے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ انہوں نے فرمایا کہ اس نے مجھ سے عتاب کیا اور تیس سال کھڑا رکھا کیونکہ میں نے ایک دن ایک بدعتی کو محبت و لطف سے دیکھا تھا تو (اللہ نے) فرمایا کہ تم نے میرے دشمن سے عداوت نہ کی، تو اس شخص کا حال کیا ہوگا جو حق واضح ہو جانے کے بعد بھی ظالمین کے ساتھ بیٹھے؟[1]

## الأمان و الحفیظ

امام ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور دیگر محدثین نے یہ بات نقل کی ہے کہ عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس ایک شخص نے کسی کا سلام پیش کیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواباً فرمایا:

تبلغنی انہ قد احدث فان کان قد احدث فلا تقرئہ منی السلام۔۔۔ الخ۔

حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مجھے یہ خبر پہنچی کہ وہ بدعتی ہو گیا اگر (واقعتاً) وہ بدعتی ہو گیا ہے تو میرا سلام نہ کہنا اس کو۔[2]

(یعنی بدمذہب کو سلام کرنا درست نہیں ہے)

ہدایۃ الابرار میں ہے:

قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من تبسم علی وجہ المبتدع فکانما اعان علی ھدم الاسلام۔ و قال ثلٰثۃ لا غیبۃ لھم الفاسق المعلن و المبتدع و السلطان الجائر۔۔۔ الخ۔

یعنی نبی کریم ﷺ نے فرمایا جس نے بدعتی کے چہرے کو دیکھ کر تبسم (خوشی سے) کیا تو گویا کہ اس نے اسلام کو گرانے میں مدد کی۔ اور فرمایا کہ تین لوگوں کی غیبت، غیبت نہیں ہوتی، ایک اعلانیہ گناہ کرنے والا، دوسرا بدعتی، اور تیسرا ظالم بادشاہ۔[3]

تفسیر چرخی میں ہے:

قال امام سہیل بن عبد اللہ من صح ایمانہ و اخلص توحیدہ لا یأنس الی مبتدع و لا یجالسہ۔

---

[1] (تفسیر روح البیان ج ۱ ص ۲۲۰)

[2] (ترمذی، دارمی ص ۵۹، ابوداؤد، ابن ماجہ ص ۳۰۴، مشکوٰۃ ص ۲۳)

[3] (ھدایۃ الابرار، ص ۸، ۹)

امام سہیل بن عبد اللہ فرماتے ہیں جس کا ایمان صحیح اور توحید خالص ہے تو وہ بدعتی (بد مذہب) سے انسیت (محبت، لگائو، دلی میلان) نہیں رکھے گا اور نہ ہی اس کی مجلس میں بیٹھے گا۔

امام یعقوب چرخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

ولا یکاثر اھل البدعۃ ولا یدانیھم ومن تحبب الی مبتدع فزع نور الایمان من قلبہ ولا یؤ اکلہ ولا یشاربہ۔۔۔الخ

یعنی اہل بدعت کے ساتھ کثرت سے مت ملو، اور نہ ہی ان سے دینی معاملہ کرو اور جو بدعتی (بد مذہب) سے محبت رکھے گا تو اس کے دل سے نور ایمان نکل جاتا ہے تو ان کے ساتھ نہ کھاؤ نہ پیو۔

عن عبداللہ بن بشیر رضی اللہ عنہ عن النبی ﷺ ومن وقر صاحب بدعۃ فقد اعان علی ھدم الاسلام۔

یعنی جس نے بدعتی کی تعظیم وتوقیر کی تو اس نے اسلام کو ڈھانے میں مدد کی۔

فلہٰذا عرس مبارک اور دیگر محافل میں ایسے علماء کو دعوت دین جو صحیح العقیدہ اہل سنت وجماعت ہوں اور اپنی تقاریر میں معمولات و شعارِ اہل سنت کا تحفظ کرتے ہوں نہ کہ ان کو نقصان پہچانے کی سعی لاحاصل کرتے ہوں۔ کیونکہ مشائخ عظام بالخصوص حضرت مبارک علیہ الرحمہ عقیدہ صحیحہ اہل سنت وجماعت کے تحفظ کے لئے ہمیشہ بر سر پیکار رہتے تھے اور اس کی حفاظت واشاعت کے لئے اپنا تن من دھن وطن قرابت داری سب کو قربان کرکے دین و دنیا کی ابدی کامیابی سے سرفراز وہوئے ہیں۔ اگر وہ اولاد (صلبی یا معنوی) جو بھی حضرت مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اقوال، افعال، عقائد (اہل سنت وجماعت) کے مخالف ومنکر ہوں تو ان سے ہمارا کوئی تعلق نہیں ہم ان سے برئ الذمہ ہیں۔

ھذاماعندی واللہ ورسولہ اعلم وعلمھما اتم واوثق والحق أحق أن یتبع واللہ یھدی من یشاء الی صراط مستقیم۔

## اذان سے قبل درود وسلام کا ثبوت

اذان سے پہلے درود سلام پڑھنا مستحب ہے پڑھنے والے کو اس کا ثواب بھی ملے گا۔ اگر کوئی اس سے انکار کرے گا تو وہ پکا وہابی اور خارجی ہے۔

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

یَاأَیُّھَا الَّذِینَ آمَنُوا صَلُّوا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوا تَسْلِیمًا (الأحزاب ٥٦)

ترجمہ: اے ایمان والو تم بھی اس نبی ﷺ پر درود اور سلام خوب بھیجو۔

یہ آیت کریمہ مطلق وعام ہے اس میں کسی قسم کی قید و تخصیص نہیں ہے یعنی یہ نہیں فرمایا گیا کہ بس فلاں وقت میں ہی پڑھا کرو یا فلاں وقت میں درود سلام نہ پڑھا کرو بلکہ مطلق رکھا تاکہ تمام ممکن اوقات کو شامل رہے اسی لئے ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**انہ تعالی لم یوقت ذلک لیشمل سائر الاوقات۔**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے اس امر صلوٰۃ کا وقت معین نہیں کیا تاکہ تمام اوقات کو شامل رہے۔[1]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کریمہ کی تفسیر میں ہے:

**فی صلوتکم ومساجدکم وفی کل موطن۔**

ترجمہ: یعنی اپنی نمازوں اور مسجدوں اور ہر مقام میں نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھو۔[2]

زکریا کاندھلوی دیوبندی لکھتے ہیں:

جن اوقات میں بھی (درود شریف) پڑھ سکتا ہو پڑھنا مستحب ہے۔[3]

لہٰذا مطلقاً یہ جگہ اور ہر وقت میں نبی کریم ﷺ پر درود سلام پڑھنا جس میں اذان کا مقام بھی داخل ہے کلام الٰہی عزوجل سے مامور و ثابت ہے۔

امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں:

**عن عروۃ بن الزبیر عن امراۃ من بنی النجار قالت ثم کان بیتی من اطول بیت حول المسجد فکان بلال یؤذن الیہ الفجر فیاتی بسحر فیجلس علی البیت ثم ینظر الی الفجر فاذا رآہ تمطی ثم قال اللھم انی احمدک واستعینک علی قریش ان یقیموا دینک قالت ثم یؤذن قالت واللہ ماعلمتہ کان ترکھا لیلۃ واحدۃ ھذہ الکلمات۔**

ترجمہ: حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بنی نجار کی ایک صحابیہ خاتون فرماتی ہیں کہ میرا گھر مسجد مبارک کے ارد گرد والے اونچے مکانوں سے تھا حضرت بلال رضی اللہ عنہ اس پر صبح کی اذان کہتے تھے صبح صادق سے پہلے آتے اور اس کی چھت پر بیٹھ کر وقت کا انتظار کرتے جب صبح صادق ہو جاتی تو کھڑے ہو کر کہتے اے اللہ میں تیری حمد کرتا ہوں اور

---

[1] (شرح شفا للقاری ج۳ ص۴۴۷)

[2] (جلاء الافہام ص ۲۵۲)

[3] (تبلیغی نصاب فضائل درود شریف ص ۶۷)

تجھ سے قریش پر مدد چاہتاہوں کہ وہ تیرے دین کو قائم کریں پھر اذان کہتے تھے فرماتی ہیں اللہ تبارک وتعالیٰ کی قسم میں نہیں جانتی کہ انہوں نے ان کلمات کو کسی رات چھوڑاہو۔[1]

اس حدیث مبارکہ سے حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان سے پہلے دعامانگنا ثابت ہوا اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کرنا ثابت ہوا تو درود شریف بھی تو بہترین دعاہے لہذا اس کی کون سی ممانعت ہے۔ روز روشن کی طرح واضح ہوا کہ اذان سے پہلے درود شریف پڑھنا جائزو مستحسن ہے۔

غیر مقلدوں کے امام ابن قیم لکھتے ہیں:

**الموطن السادس من مواطن الصلوۃ علی النبی بعد اجابتہ المؤذن و عند الاقامۃ۔**

ترجمہ: یعنی حضور ﷺ پر درود شریف بھیجنے کے مواقع میں چھٹا موقع ہے مؤذن کی اذان سننے کے بعد اور اقامت سے پہلے۔[2]

امام قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**ومن مواطن الصلوۃ علیہ عند ذکرہ وسماع اسمہ او کتابہ او عند الاذان۔**

ترجمہ: نبی کریم ﷺ پر درود شریف بھیجنے کے مقامات میں سے یہ ہے کہ آپ ﷺ کے ذکر کے وقت آپ ﷺ کے نام مبارک کے سننے کے وقت یا آپ ﷺ کے نام مباک لکھنے کے وقت یا اذان کے وقت۔[3]

اس میں عند الاذان یعنی اذان کے وقت درود شریف پڑھنا مستحب ہے اور کلمہ "عند" اذان کے اول و آخر دونوں کو عام ہے۔

ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**عند الاذان ای الاعلام الشامل للاقامۃ۔**

ترجمہ: اذان سے مراد اعلام ہے جو اذان شرعی واقامت دونوں کو شامل ہے۔[4]

عبد الحیئ لکھنوی لکھتے ہیں:

**یستفاد منہ بظاھرہ استحبابہ عند شروع الاقامۃ کماھو متعارف فی بعض البلاد۔**[1]

---

[1] (سنن الکبریٰ للبیہقی الاذان فی المنارۃ ج ۱ ص ۴۲۵ رقم الحدیث ۱۸۴۲ مطبوعہ مکتبۃ دار الباز مکۃ المکرمۃ)، (سنن ابو داؤد باب الاذان فوق المنارۃ ج ۱ ص ۷۷ مطبوعہ المکتبۃ الحقانیۃ پشاور)

[2] (جلاء الافہام ص ۳۰۸)

[3] (شفا شریف فصل فی المواطن التی یستحب فیھا الصلاۃ و السلام علی النبی ﷺ ج ۲ ص ۴۳ مطبوعہ دار الکتب العلمیۃ بیروت)

[4] (شرح شفا ج ۲ ص ۱۱۴)

امام سیّد ابی بکر المشہور بالسیّد البکری رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**ای الصلوۃ و السلام علی النبی ﷺ قبل الاذان و الاقامۃ۔**

ترجمہ: اذان اور اقامت سے پہلے رسول اللہ ﷺ پر درود و سلام بھیجنا مسنون و مستحب ہے۔[2]

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم**

**سوال: کیا مخلوقِ خدا میں سے کسی کو مشکل کشا، حاجت روا، ہادی کہہ سکتے ہیں؟ اور کیا یہ کفر و شرک نہیں ہے؟**

**جواب بعون الغفار بحرمت سید الابرار ﷺ!**

ہاں کہہ سکتے ہیں اور کفر و شرک نہیں ہے۔ جو کوئی بھی ایسے کہنے والوں کو کافر و مشرک کہے یا وہ اپنے بڑے اکابروں کو کافر اور مشرک کہتے ہیں کہ جو ان لوگوں کے فتوے سے ان کے بڑے کافر و مشرک ہیں۔ اور اگر ان کے بڑے اکابر کافر اور مشرک نہیں ہیں تو یہ کہنے والے خود کافر و مشرک ضرور ہیں! اگر یہ کہنے والے لوگ کہتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں اور اپنے اکابرین کو اپنے دل میں کافر تصوّر کرتے ہیں اور ظاہر میں ان کو کافر اور مشرک نہیں کہتے۔ تو کوئی کافر اور مشرک کہہ دے اس پر یہ کہنے والا آدمی کافر و مشرک اور منافق ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سے پھر بھی یہ لوگ کافر، مشرک خود بخود ہیں کیونکہ جس طرح مسلمان کو بلا دلیل کوئی کافر و مشرک اور منافق کہہ دے اس پر کہنے والا خود کافر و مشرک اور منافق ہوتا ہے۔ اسی طرح جو کافر، مشرک، منافق کو کوئی مشرک، کافر، منافق نہیں کہتا تو وہ خود کافر، مشرک، منافق، بے دین اور بے ایمان جہنّمی ہے۔

اب دلائل دیکھ لیجئے:

۱) سلسلہ قادریہ مجددیہ مع شجرہ نقشبندیہ و چشتیہ و صابریہ امدادیہ شائع کردہ خادم سلسلہ صوفی نظام الدین خانقاہ غفوریہ، رحیمیہ دیوبندیہ میں صفحہ ۳۸ پر ہے:

دور کر دے دل سے حجابِ جہل و غفلت میری اب! کھول دے دل میں درِ علمِ حقیقت میری ربّ

ہادئ عالم علی (رضی اللہ عنہ) مشکل کشا کے واسطے

۲) مولوی اشرف علی تھانوی کتاب تعلیم الدین میں صفحہ ۱۷۱ پر تحریر کرتے ہیں:

دور کر دے دل سے حجابِ جہل و غفلت میری اب! کھول دے دل میں درِ علمِ حقیقت میری ربّ

ہادئ عالم علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مشکل کشا کے واسطے

---

[1] (السعایۃ فی کشف مافی شرح الوقایۃ باب الاذان ج ۲ ص ۴۱ مطبوعہ سہیل اکیڈمی لاہور)

[2] (اعانۃ الطالبین علی فتح المعین ج ۱ ص ۲۲۳ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)

۳) سلاسل طیبہ صدمدرسین دیوبند حسین احمد مدنی تحریر کرتے ہیں :

دور کر دے دل سے حجابِ جہل وغفلت میری اب! کھول دے دل میں درِ علمِ حقیقت میری ربّ

ہادیٔ عالم علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مشکل کشا کے واسطے

۴) "تذکرہ حن" میں صفحہ ۱۴ پر مولوی مفتی محمد حسن دیوبندی تحریر کرتے ہیں:

دور کر دے دل سے حجابِ جہل وغفلت میری اب! کھول دے دل میں درِ علمِ حقیقت میری ربّ

ہادیٔ عالم علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مشکل کشا کے واسطے

۵) "تفسیر البخاری" تصنیف بادشاہ گل دیوبندی اکوڑہ خٹک صفحہ ۵۳ میں ہے کہ:

دور کر دے دل سے حجابِ جہل وغفلت میری اب! کھول دے دل میں درِ علمِ حقیقت میری ربّ

ہادیٔ عالم علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مشکل کشا کے واسطے

٦) امدادیہ کلیات میں حاجی امداد اللہ صاحب شیخ العرب والعجم اکابر علمائے دیوبند کے پیرومرشد بھی تحریر کرتے ہیں :

اے رسولِ کبریا فریاد ہے یا محمدؐ مصطفی فریاد ہے

آپ کی الفت میں میرا دل حال یہ ابتر ہوا فریاد ہے

سخت مشکل میں پھنسا ہوا آج کل اے میرے مشکل کشا فریاد ہے[1]

فیوضاتِ حسینی المعروف بہ تحفہ ابراہیمی (صفحہ ۳۲۳) میں مولوی حسین علی جو کہ بہت سے اکابرین علمائے دیوبند کے پیرو مرشد ہیں، ان کے متعلق غلام اللہ خان نے لکھا ہے کہ حضرت حسین علی ہمارا ایک شفیق باپ اور ایک بہت مہربان مربی بھی تھے! فیوضات حسینی صفحہ ۱۹ میں ہے کہ حسین علی رشید احمد گنگوہی کے شاگرد بھی تھے اور ان کے مرید بھی اور خود مولوی غلام اللہ خان، ملّا طاہر پنج پیر، مولوی نصیف الدین غرغشتوی، مولوی عبد اللہ درخواستی، مولوی سرفراز خان وغیرہ بہت علمائے دیوبند کے پیرومرشد تھے۔ اور اسی حسین علی اور اس کے شاگرد اور مرید غلام اللہ خان صاحب نے تحریر کیا ہے:

[1] (بحوالہ: تفسیر البخاری بادشاہ گل دیوبندی اکوڑہ خٹک، صفحہ ۴۷)

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ مشکل کشا، سید الاولیاء سند الاتقیاء، زبدۃ الفقہاء، رأس العلماء، رئیس الفضلاء، مظہر فیض الرحمن پیر دستگیر حضرت مولانا محمد عثمان صاحب، پھر تحریر فرماتے ہیں:

ایں رسالہ است دراحوال جناب خواجہ مشکل کشا، سید الاولیاء مظہر فیض الرحمن پیر دستگیر حضرت مولانا محمّد عثمان صاحب (ص ۲۸ سے ص ۲۹ تک دیکھو)

ادارہ نشرواشاعت مدرسہ نصرت العلوم (گوجرانوالہ) مہتمم مولوی سرفراز احمد صاحب گکھڑوی دیوبندی، مولوی رشید احمد گنگوہی نے "امداد السّلوک" میں تحریر کیا ہے کہ:

جب مرید کو کوئی مشکل پیش آتی ہے اور مرید اس سے نجات پانے کا حاجت مند ہوتا ہے تو وہ اپنے شیخ کامل کی طرف توجہ کرتا ہے تو فوراً وہ مشکل بعونہٖ تعالیٰ حل ہو جاتی ہے۔[1]

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ "شمائل امدادیہ" میں تحریر کرتے ہیں کہ:

ابراہیم رشیدی صاحب نے فرمایا کہ ایک بار مجھے ایک مشکل پیش آئی اور حل نہ ہوتی تھی۔ میں نے حطیم میں کھڑے ہو کر کہا کہ تم لوگ تین سو ساٹھ یا کم یا زیادہ اولیاء کے یہاں رہتے ہو اور تم سے کسی غریب کی مشکل حل نہیں ہوتی تو پھر تم کس مرض کی دوا ہو۔ یہ کہ کر میں نے نماز نفل پڑھنی شروع کر دی۔ میرے نماز شروع کرتے ہی ایک آدمی کا لاسا آیا۔ اور وہ بھی نماز میں مصروف ہو گیا۔ اس کے آنے سے مشکل فوراً حل ہو گئی۔[2]

مولوی اشرف علی تھانوی کتاب "امداد الشاق" میں تحریر کرتے ہیں:

تم ہو اے نور محمد خاص محبوبِ خدا — ہند میں ہو نائب حضرت محمد مصطفی
تم مددگارِ مدد امداد کو پھر خوف کیا — اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا
اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا — اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا

حضرت شاہ نور محمد صاحب دیوبندی ایک جولاہا مرید تھا بعد انتقال حضرت کے مزار شریف پر عرض کیا:

"حضرت میں بہت ہی پریشان ہوں اور روٹیوں کو محتاج ہوں کچھ دستگیری فرمایئے"۔

---

[1] (امدادالسلوک، صفحہ ۹۳)

[2] (شمائل امدادیہ ص ۸۶، ۸۷)

حکم ہوا:

"تم کو ہمارے مزارِ اقدس سے دو آنے یا آدھ آنہ روز ملا کرے گا!"[1]

مولوی محمود الحسن شیخ الہند نے اپنے پیر و مرشد شیخ رشید احمد گنگوہی کے موت کے بعد رشید احمد کی شان میں ایک مرثیہ تحریر کیا ہے۔ جس میں انتہائی بڑے بڑے القاب و خطابات ہیں۔ صفحہ ۲ پر لکھتے ہیں :

"نظر سے ہو کے غائب دل میں تو چھپ کے بیٹھے ہیں"

اور پھر صفحہ ۷ پر لکھتے ہیں :

حوائج دین و دنیا کے کہاں لے جائیں ہم یا ربّ — گیا وہ قبلہ حاجاتِ روحانی و جسمانی

اور صفحہ ۸ پر لکھتے ہیں کہ :

خدا ان کا مربی، وہ مربی تھے خلائق کے — میرے مولیٰ میرے ہادی تھے بیشک شیخ ربّانی

اور صفحہ ۸ پر تحریر کرتے ہیں :

جدھر کو آپ مائل تھے ادھر ہی حق بھی دائر تھا — میرے قبلہ میرے کعبہ تھے حقانی سے حقانی

اور پھر صفحہ ۹ پر لکھتے ہیں :

ہدایت جس نے ڈھونڈی دوسری جگہ ہوا گمراہ — وہ میزاب ہدایت تھے کہیں نصّ قرآنی

اور پھر صفحہ ۹ پر لکھتے ہیں :

پھریں تھے کعبہ میں بھی پوچھتے گنگوہ کا رستہ — جو رکھتے تھے اپنے سینے میں ذوقِ عرفانی

اور پھر صفحہ ۱۱ پر تحریر کرتے ہیں:

رہے منہ آپ کی جانب تو بعد ظاہری کیا ہے — ہمارے قبلہ و کعبہ ہو تم دینی و ایمانی

اور پھر صفحہ ۱۱ پر ہی لکھتے ہیں:

شہید و صالح و صدّیق ہیں حضرت باذن اللہ — حیات شیخ کا منکر ہو جو ہے اس کی نادانی

اور پھر صفحہ ۱۱ پر تحریر کرتے ہیں:

چھپائے جامۂ فانوس کیونکر شمع روشن کو — تھی اس نورِ مجسم کے کفن میں ہو یہ عریانی

[1] (امدادالمشتاق، ص ۱۱۷، اشرف علی تھانوی)

بحق مقتدائے مقتدایاں! حسن بصری امام پیشوایاں!

بحق شیف یزدان شاہ مرداں

قاسم نانوتوی بحاوالہ "اشھاب الثاقب" حسین احمد صدر مدرسین دیوبند صفحہ ۵۶ اور ۵۷ میں رشید احمد گنگوہی کے اشعار اس کے تصنیف "امداد السلوک" صفحہ ۳۴ سے نقل کرتے ہیں:

بھر امداد رب نور حضرت ابدالرحیم عبد باری عبد باری عصر دین مکّی ولی

اور پھر صفحہ ۵۷ شہاب الثاقب میں اشرف علی تھانوی نے بھی تحریر کیا ہے۔

بہشتی زیور میں منقول حدیث میں ہے :

"تحقیق اللہ تعالیٰ کے خاص بندے ہیں جن کو اس نے خاص کیا ہے لوگوں کی حاجتوں کو پورا کرنے کے لئے یاس اور مضطر ہوتے ہیں۔ ان کی طرف لوگ اپنی حاجتوں میں یعنی جو لوگ مجبور ہو کر ان کے پاس جاتے ہیں۔ اور حق جل شانہ نے ان حضرات کو لوگوں کی نفع رسانی کے لئے منتخب فرمالیا ہے۔ یہ لوگ حاجتوں کے پورا کرنے والے، امن پانے والے ہیں اللہ تعالی کے عذاب سے!"[1]

"واللہ اعلم بالصواب"

## گستاخِ رسول ﷺ کے متعلق علماءِ اُمّت کا متفقہ فیصلہ

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے اہلِ سنت وجماعت گستاخِ رسول ﷺ کے بارے میں کہ کیا اس کی توبہ قبول ہے یا نہیں؟ اور کیا یہ واجب القتل ہے یا نہیں؟

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حَمْدًا یَلِیْقُ بِجَنَابِہِ الْاَعْلٰی۔ اَلَّذِیْ اَوْجَبَ عَلَیْنَا تَوْقِیْرَ الْمُصْطَفٰی ﷺ ۔ بِقَوْلِہِ الْاَسْنٰی{ وَتُعَزِّرُوْہُ وَتُوَقِّرُوْہُ وَتُسَبِّحُوْہُ بُکْرَۃً وَّاَصِیْلاً} وَقَالَ عَزَّ وَ جَلَّ فِیْ آیَۃِ الْاُخْرٰی۔ {اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَاباً مُّھِیْناً} وَقَالَ بَعْدَ ذٰلِکَ قَوْلاً بَلِیْغاً۔ {مَلْعُوْنِیْنَ اَیْنَمَا ثُقِفُوْا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِیْلاً} {سُنَّۃَ اللّٰہِ فِی الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّۃِ اللّٰہِ تَبْدِیْلاً} وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ جَعَلَ جَزَآءَ سَبِّہٖ وَشَتْمِہٖ قَتْلاً۔ بِدُوْنِ الْاِسْتِتَابَۃِ عِنْدَ الْمُحَقِّقِیْنَ اَصْلاً۔ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الْمُتَأَدِّبِیْنَ بِاٰدَابِ الْمُجْتَبٰی ﷺ ۔ فَھَا اَنَا اَشْرَعُ فِی الْفَتْوٰی۔ مُتَوَکِّلاً عَلٰی رَبِّ الْمُرْتَضٰی ﷺ ۔ وَمِنْہُ التَّوْفِیْقُ فِی الْاٰخِرَۃِ وَالْاُوْلٰی۔

[1] (بهشتی زیور جلد ۱، حصه ۳، صفحه ۱۰۳، ۱۰۴)

الجواب ومنہ الصدق والصواب: آپ ﷺ کی گستاخی کرنے والا بالاتفاق علمائے اُمّت کے نزدیک کافر، مرتد اور واجب القتل ہے۔ اس کی توبہ قبول نہیں۔ بایں معنیٰ کہ وہ قتل سے بچ جائے اور گستاخیٔ رسول ﷺ کی وجہ سے اس کی بیوی اس کے نکاح سے نکل گئی۔ اس کے متعلق کثیر دلائل موجود ہیں مگر ہم اختصار کے پیشِ نظر چند عبارات پیش کرتے ہیں۔

## قرآن پاک سے دلائل

آیت ۱: وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ (التوبة: ۶۱)

ترجمہ: جو لوگ اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ کو تکلیف دیتے ہیں ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔

آیت ۲: اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا (الاحزاب: ۵۷)

ترجمہ: بے شک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اسکے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لئے ذلّت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

آیت ۳: مَلْعُوْنِيْنَ اَيْنَمَا ثُقِفُوْا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا (۶۱) سُنَّةَ اللهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللهِ تَبْدِيْلًا (الاحزاب ۶۲)

ترجمہ: پھٹکارے ہوئے، جہاں کہیں ملیں، پکڑے جائیں اور گن گن کر قتل کئے جائیں۔ اللہ تعالیٰ کا دستور چلا آتا ہے ان لوگوں میں جو پہلے گزر گئے، اور تم اللہ کا دستور ہرگز بدلتا نہ پاؤ گے۔

رسولِ اکرم ﷺ یا کسی بھی نبی علیہ السلام کی شان میں ادنیٰ سی گستاخی سے ارتداد لازم آتا ہے۔ اور وہ شخص واجب القتل ہے۔ رسولِ اکرم ﷺ کی تعظیم و توقیر فرضِ عین ہے۔ اور اس کے برخلاف و برعکس آپ ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے سے، خواہ صراحتًا ہو یا اشارتًا، انسان کافر و مرتد ہو جاتا ہے۔

چنانچہ سورۃ الحجرات کی ابتدائی آیات میں اللہ تعالیٰ نے بارگاہِ نبوّت کے آداب سکھاتے ہوئے فرمایا:

آیت ۴: يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللهَ اِنَّ اللهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ (الحجرات: آیۃ ۱، پ ۲۶)

ترجمہ: "اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے آگے نہ بڑھو اور اللہ سے ڈرو، بےشک اللہ سنتا جانتا ہے۔"

اس کے بعد فرمایا کہ جو رسولِ پاک ﷺ کی بے ادبی کرے گا اس کی تمام نیکیاں اور عبادتیں برباد اور اکارت ہو جائیں گی۔

آیت ۵: يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ (الحجرات: ۲)

ترجمہ: ”اے ایمان والو! اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے نبی کی آواز سے اور ان کے حضور بات چِلّا کر نہ کہو جیسے آپس میں ایک دوسرے کے سامنے چِلّاتے ہو کہ کہیں تمہارے عمل اکارت نہ ہو جائیں اور تمہیں خبر نہ ہو۔“

قَالَ الْعَلَامَۃُ الشَّامِی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فَھٰذِہٖ الْاٰیَاتِ تَدُلُّ عَلٰی کُفْرِہٖ وَقَتْلِہٖ۔

”یہ آیات مبارکہ گستاخِ رسول کے کفر اور قتل کے بارے میں ہیں۔“ یعنی گستاخِ رسول ﷺ قتل کئے جائیں۔[1]

بیہقی الوقت علم الھدی مولانا القاضی محمد ثناء اللہ العثمانی الحنفی المظہری النقشبندی الپانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آیت اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

من اذی رسول اللہ ﷺ بطعن فی شخصہٖ اَو دینہٖ او نسبہٖ اَو صفۃٍ مِن صفاتہٖ اَو بوجہ من وجوہ الشّین فیہ صراحۃً اَو کنایۃً اَو تعْرِیضًا اَوْ اشارۃً کفر و لعنہ اللہ فی الدنیا و الاٰخرۃ و اعدّ لہ عذاب جھنّم۔

ترجمہ: جس نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایذاء دی وہ طعن آپ کی شخصیت میں ہو یا دین، نسب، کسی صفت میں یا برائیوں میں سے کسی برائی کے ساتھ صراحۃً ہو یا کنایہ سے یا اشارہ و تعریض سے، تو وہ کافر ہو گیا اور اس پر اللہ کی دنیا و آخرت میں لعنت ہے اور اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے جہنم کا عذاب تیار کیا ہے۔[2]

## گستاخِ رسول واجب القتل ہے اور اس کی توبہ قبول نہیں:

قاضی صاحب اسی مذکورہ آیت کے تحت نیز فرماتے ہیں کہ کیا گستاخِ رسول ﷺ کی توبہ قبول ہے؟

اس کے جواب میں فرماتے ہیں:

قال ابن ھمام کل من ابغض رسول اللہ ﷺ بقلبہٖ کان مرتدا فالسباب بالطریق الاولیٰ ویقتل عندنا حدًا فلا تقبل توبتہ فی اسقاط القتل قالوا ھٰذا مذھب اھل الکوفۃ و مالک و نقل عن ابی بکر الصدیق ص۔

ترجمہ: ”شیخ ابن ھمام رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ جو دلی طور پر رسول اللہ ﷺ سے بغض رکھتا ہے وہ مرتد ہو جاتا ہے، تو گالی اور اہانت سے تو بطریق اولی مرتد ہو جائے گا۔ ہمارے نزدیک اسے بطور حد قتل کیا جائے گا۔ اگر توبہ بھی کرے تو وہ توبہ کی وجہ سے قتل سے نہ بچ سکے گا، یہ اہل کوفہ (احناف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ہے اور یہی ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے۔“[3]

---

[1] (مجموعہ رسائل ج ۱ ص ۳۱۶)

[2] (مظھری ج۷ ص ۳۸۳، مکتبہ رشیدیہ)

[3] (مظھری ج۷ ص ۳۸۲، مکتبہ رشیدیہ)

## حضور ﷺ کو ثالث تسلیم نہ کرنے والا کافر و مرتد ہے

جو شخص مسلمان ہونے کا مدعی ہونے کے باوجود نبی اکرم ﷺ کو برضا رغبت ثالث نہ مانے قرآن مجید کو رو سے کافر ہے، چنانچہ ایک یہودی اور ایک بظاہر کلمہ گو ایک مقدمہ لے کر بارگاہِ نبوی ﷺ میں حاضر ہوئے۔ رسولِ اکرم ﷺ نے یہودی کے حق میں فیصلہ فرمایا تو بظاہر کلمہ گو نے کہا یہ مجھے منظور نہیں، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس چلتے ہیں جو وہ فیصلہ کریں گے مجھے منظور ہو گا۔ لہٰذا دونوں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے آپ نے آنے کی وجہ دریافت کی اس نے سارا واقعہ بیان کیا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے واقعہ سن کر فرمایا یہیں ٹھہرو اور خود اندر تشریف لے گئے پھر باہر تشریف لائے کہ تلوار ان کے ہاتھ میں لہرا رہی تھی، آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آتے ہی اس شخص کا سر اڑا دیا جس نے حضور ﷺ کا فیصلہ قبول نہیں کیا تھا۔

تو اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (النساء:٦٥)

ترجمہ: "(اے پیارے) تیرے رب کی قسم کوئی اس وقت تک مسلمان نہیں ہو سکتا جب تک آپ ﷺ کو اپنے تمام اختلافات میں اپنا حاکم تسلیم نہ کرلے پھر آپ ﷺ کے فیصلہ پر دل میں کسی قسم کی تنگی بھی محسوس نہ کرے اور خوب اچھی طرح تسلیم نہ کرلے۔"[1]

"الصارم المسلول" میں ابن تیمیہ نے روایت نقل کی ہے کہ جب ایک شخص نے بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں عرض کیا کہ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک کلمہ گو کو قتل کر دیا ہے تو آپ ﷺ نے جواب دیا: "میں عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے بارے میں یہ گمان بھی نہیں کر سکتا کہ وہ کسی مسلمان کو قتل کر دے۔" اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرما کر تصدیق فرما دی کہ وہ واقعی مؤمن نہ تھا اور اللہ تعالیٰ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس کے قتل کے الزام سے بری کر دیا۔

اس آیتِ مبارکہ کے مذکورہ بالا شان نزول سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اس کلمہ گو کو قتل کرنا اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ گستاخِ رسول ﷺ واجب القتل ہے اور اللہ تعالیٰ کے اس آیت کو نازل فرمانے اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تصدیق فرمانے سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ قرآن کی رو سے بھی واجب القتل ہے۔ آیئے قرآن پاک میں مذکورہ بالا آیت سے قبل کی چند آیات کا مطالعہ کرتے ہیں۔

---

[1] (تفسیر مظہری ج ۲ ص ۱۵۴، مکتبہ رشیدیہ)

## گستاخِ رسول ﷺ کا قتل مباح ہے:

اس واقعہ کے بعد اس مقتول کے ورثاء حضورِ اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور قصاص کا مطالبہ کیا تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

**فَكَيْفَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُصِيبَةٌ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ ثُمَّ جَاءُوكَ يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا إِحْسَانًا وَتَوْفِيقًا} أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يَعْلَمُ اللَّهُ مَا فِي قُلُوبِهِمْ فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُلْ لَهُمْ فِي أَنْفُسِهِمْ قَوْلًا بَلِيغًا۔ (النساء:٦٣،٦٢)**

ترجمہ: "کیسی ہوگی جب ان پر کوئی افتاد پڑے بدلا اس کا جو انکے ہاتھوں نے آگے بھیجا پھر اے محبوب آپ کے حضور حاضر ہوں اللہ کی قسم کھاتے کہ ہمارا مقصود تو بھلائی اور میل ہی تھا۔ ان کے دلوں کی تو بات اللہ جانتا ہے تو آپ ان سے چشم پوشی فرمائیں اور انہیں سمجھادیں اور ان کے معاملہ میں ان سے قولِ بلیغ کے ساتھ نصیحت فرمائیں۔"

اس آیت میں **"فاعرض عنهم"** کے الفاظ سے مفسرین نے یہی مراد لیا ہے کہ آپ ﷺ ان کے مطالبہ قصاص کو مسترد کریں کیونکہ وہ شخص قتل کا ہی مستحق تھا۔

قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ اسی جملہ کے تحت فرماتے ہیں:

**اَیْ عَنْ قَبُولِ اِعْتِذَارِهِمْ اَوْ عَنْ اِجَابَتِهِمْ فِی مُطَالَبَتِهٖ دَمَ الْمَقْتُوْلِ فَاِنَّ دَمَّهٗ هدرٌ۔**

ترجمہ: آپ ﷺ ان کے عذر اور قصاص اور مطالبہ کو ہرگز قبول نہ کیجئے کیونکہ وہ شخص مباح الدم ہونے کی بناء پر قصاص لیئے جانے کے قابل ہی نہیں۔[1]

## چھٹی صدی کے امام مجتہد برھان الدین محمود بن صدر السعید حنفی صاحب محیط کا فتویٰ:

**"وَفِی الْمُحِیْطِ مَنْ شَتَمَ النَّبِیَّ ﷺ اَوْ اَهَانَهٗ اَوْ عَابَهٗ فِیْ اُمُوْرِ دِیْنِهٖ اَوْ فِیْ شَخْصِهٖ اَوْ فِیْ وَصْفِ ذَاتِهٖ سَوَاءٌ كَانَ الشَّاتِمُ مِنْ اُمَّتِهٖ اَوْ غَیْرِهَا سَوَاءٌ كَانَ مِنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اَوْ غَیْرِهٖ ذِمِّیًّا كَانَ اَوْ حَرْبِیًّا سَوَاءٌ كَانَ الشَّتْمُ اَوِ الْاِهَانَةُ اَوِ الْعَیْبُ صَادِرًا عَنْهُ عَمَدًا اَوْ سَهْوًا اَوْ غَفْلَةً اَوْ جِدًّا اَوْ هَزْلاً فَقَدْ كَفَرَ خُلُوْدًا بِحَیْثُ اِنْ تَابَ لَمْ یُقْبَلْ تَوْبَتُهٗ اَبَدًا لَا عِنْدَ اللهِ وَلَا عِنْدَ النَّاسِ وَحُكْمُهٗ فِی الشَّرِیْعَةِ الْمُطَهَّرَةِ عِنْدَ الْمُتَاَخِّرِیْنَ الْمُجْتَهِدِیْنَ اِجْمَاعًا وَعِنْدَ اَكْثَرِ الْمُتَقَدِّمِیْنَ الْقَتْلُ قَطْعًا وَلَا یُدَاهِنُ السُّلْطَانُ وَنَائِبُهٗ فِیْ حُكْمِ قَتْلِهٖ"۔**

یعنی محیط میں ہے کہ جس نے نبی اکرم ﷺ کو گالی دی یا آپ ﷺ کی توہین (بے ادبی کی یا آپ کے امور دینیہ میں عیب لگایا یا حضور ﷺ کی ذات میں عیب لگایا یا اوصاف میں سے کسی وصف میں عیب نکالا عام ازیں کہ گالی دینے والا آپ ﷺ کی امت (اجابت) سے ہو یا نہ ہو اور عام اس سے کہ وہ اہلِ کتاب (یہود و نصاریٰ) سے ہو یا ذمی (اسلامی حکومت میں پناہ گیر کافر) ہو

[1] (مظھری ج۲ ص۱۵۷،۱۵٦)

